بس ایک ہاتھ مین دو ہوکے مین زمین پہ گرا
قضا جو آئی ادا ہوگیا دوگانہ عشق

ہر ایک گام پہ دل پیستا ہی ابلق چشم
مگر ہی سرمے کا دنبالہ تازیانہ عشق

جلایا طور کو اکدم مین صاعقہ بنکر
شرر فشان جو ہوا سنگ آستانہ عشق

ہو خانہ صدف دل نہ کسطرح پرنور
کہ آب ہی گہر شب چراغ دانہ عشق

بتو خدا نے کہا فی السماء رزقکم آپ
ملا ہی مجکو یہ ہفت آسیا سے دانہ عشق

یہ سچ مثل ہی بتو سبکا ہی خدا رزاق
نصیب طائر دل ہی ازل سے دانہ عشق

جو خال بنکے خط رخ مین دل رہے میرا
کہو نہین خرمن مہ مین ملا یا دانہ عشق

صداے ماتم دل سنکے خوش وہ ہوتے ہین
نواے سینہ زنی ہی کہ شادیانہ عشق

جو شوق دید ہی موسی کیطرح ایک ہین
کہ لن ترانی محبوب ہی ترانہ عشق

نقاب اودھر وہ اوٹھائین ادھر مین آہ کرون
سمند حسن پہ پڑ جاے تازیانہ عشق

جو تولیے اسے کونین کی ترازو مین
گران ہو وزن مین نہ آسیا سے دانہ عشق

فروغ بزم تصور ہی یاد پستان کی
حباب حسن بنے ہین چراغ خانہ عشق

خیال گوہر دندان مین ہم جو روتے ہین
سرشک دیدہ تر ہی در یگانہ عشق

ہی میرے دل کیطرح اس سے یہ پریشان حال
ملا ہی زلف کو حسن سیاہ خانہ عشق

چڑھا جو دار پہ عاشق کا سر ہوا اشرار
جدا ہی خانہ عالم سے کارخانہ عشق

خدا کا گھر ہو جو ٹوٹے جہاد نفس سے دل
خراب ہو تو بنے لامکان خانہ عشق

کسیکی ابرو پر خم کا دھیان رہتا ہی
ہمارا کعبہ دل ہی سیاہ خانہ عشق

وہ دل لگا کے سنین داستان کی صورت
بیان کیجیے اس حسن سے فسانۂ عشق

وزیر تخم محبت کو دل مین بو لیجیے
زمین وہ شور ہی جسمین اوگے نہ دانۂ عشق

۸۴ ردیف کاف عربی ١٠

ہیش عاشق چشم گریان ولب خندان ہی ایک
جل گیا جو نخل اوسکو برق اور باران ہی ایک

دیکھنے دیتا نہین اوسکو حجاب عشق ہاے
ہو نہین محروم جسکو وصل اور ہجران ہی ایک

ناتوانی سے ترے بیمار کے رخسار پر
سیلی دست ستم اور سایۂ مژگان ہی ایک

پیرہن مین یون بدن ہی جسطرح تنمین روح
چشم بد دور اب لطافت مین جسم وجان ہی ایک

ماہ سے تشبیہ پھر تجکو نکیونکر دیجیے
چاندنی اور سایہ تیرا ای مہ تابان ہی ایک

آپ سے بہتر کے آگے خود نمائی ہی زبون
روبروے مہر ماہ و ابر بے باران ہی ایک

چاہیے ہنسکر چھڑکنا ای لب جانان نمک
آتش غم سے کباب اور یہ دل سوزان ہی ایک

عاشقون کے آگے مشرک ای بت یکتا ہون نہین
گر کہو نہین حسن مین تو اور مہ کنعان ہی ایک

سیکڑون طوطی زبان ہین یان اسیر دام غم
خانۂ صیاد اور یہ گنبد گردان ہی ایک

ایک ہی یہ نور ہی دلمین ہر اک کے جلوہ گر
شیشے ہین لاکھون پری مستور ہین ولے پنہان ہی ایک

ولہ

گذرا فلک سے پار گیا لامکان تلک
او تیر آہ بے ادبی اب کہان تلک

۸۵ ردیف کاف فارسی ١٣

ظاہر ترے گلے سے ہی رنگین سخن کا رنگ
گیا صاف پیرہن سے عیان ہی بدن کا رنگ

میلا ہوا نگاہ سے تیرے بدن کا رنگ
ایسا لطیف کب ہی گل یاسمن کا رنگ

کون آفتاب چہرہ ہی محفل مین جلوہ گر
کافور ہو گیا ہی جو شمع لگن کا رنگ

آسیب سے نگاہ کے اللہ رے نازکی
نیلا و فری ہی اوس صنم گلبدن کا رنگ

ہوتا ہی یہ سفید کبھی زر ضعف سے
لاتا ہی رنگ روز ہمارے بدن کا رنگ

جلتا ہون بعد مرگ جو خورشید کیطرح
کیا ہی ہر ایک تار کفن مین کرن کا رنگ

پوشیدہ آفتاب ردا سے شفق مین ہی
یا ہی حجاب تن تیرے پیرہن کا رنگ

ہووے حنائی رکھے برہنہ جو کوی پاؤن
فصل بہار مین ہی یہ خاک چمن کا رنگ

کن حسرتون سے دیکھتے ہین ہم سہیل کو
آتا ہی یاد جبکہ کسی کے ذقن کا رنگ

اے گل جو اوسکی قبر پہ ہی شور بلبلان
گلگون تیرے شہید کے کیا ہی کفن کا رنگ

چہرے پہ تیرے آنکھین تری کیون نہون سیاہ
ہوتا ہی آفتاب سے کالا ہرن کا رنگ

اوترا نہ زہر افعی گیسوے عنبرین
نیلا ہی گور مین جو مری خاک تن کا رنگ

عنقا کا رنگ کیا مین بتاؤن بھلا وزیر
وہ شوخ پوچھتا ہی جو اپنے دہن کا رنگ

۸۶

دیکھ لے بادہ کیا ہی اپنا رنگ
رحم اے آسمان مینا رنگ

زور دکھلا رہا ہی کیا کیا رنگ
واہ واہ اے جہان رنگا رنگ

ہوگئے ضعف سے سبک ایسے
لے اوڑا ہمکو بھی ہمارا رنگ

ردیف لام

۴۹

کیونکر نہ جھڑین منہ سے ترے وقت سخن پھول
چپ ہنسنے مین غنچہ ہی تو ہنسنے مین ہین پھول

مستانہ بہار آئی ہی لا مشفق من پھول
ساقی ہین گلابی کی طرح توبہ شکن پھول

نظرون سے گرون مین تو وہ آنکھونسی اوٹھاتین
کیا ضعف سے مثل گل بار ہی ہی بدن پھول

پڑتی ہی تری چشم سیہ باغ مین گل پر
توڑے گا مگر آنکھ کے ڈھیلے سے ہرن پھول

شاخونسے گلستان مین ہین کیا پاؤن نکالے
چلدین نہ کہین کود کے دیوار چمن پھول

آئے جو صبا کوچۂ گیسو سے چمن مین
بنجائین ابھی نافۂ آہوے ختن پھول

پرتو سے گل رخ کے ہوا روغن گل تیل
جھڑتے ہین چراغونسے اجی سیکڑون من پھول

کیا ڈر گئی تھی آنکھ کسی گل پہ تمہاری
کیون سونگھتے ہین باغ مین آکے ہرن پھول

دیکھا ہی جو بلبل نے ترے نقش قدم کو
نظرونسے گرے جاتے ہین ای رشک چمن پھول

چبھتی ہی نہ رخ کو کہون پھولونکی ڈالی
گل عارض گلگون ہی دہن پھول ذقن پھول

جسطرح کنوئین مین کوی گرنیکا کرے عزم
یون دیکھتے ہین یار سر چاہ ذقن پھول

سووے نے تری زلف کے کس پیچ مین ڈالا
دھاگے سے چھٹے تو ہوے مشتاق رسن پھول

آہو اگر آنکھین ہین تو کیون کہتے ہو نرگس
کیا سحر سے بنجاتے ہین ای جان ہرن پھول

آتی ہی جو جنون خیز دلا فصل بہاری
اب دشت مین شاخونسے نکالینگے ہرن پھول

گرتی جو تری برق نگہ خرمن گل پر
جلتے دل بلبل کیطرح سیکڑون من پھول

پڑ جاے ترے روے مخطط کا اگر عکس
پیدا کرین مثل گل خورشید کرن پھول

ای حب وطن کہتے ہین غربت مین یہ رو کر
نظرون مین ہین خار چمنستان وطن پھول

کیا ہم سن جاہ گلستان سے بندھے تھے
بوٹا سا ہی قد یار کا نخل چمن حسن
ہوتے ہین خجالت سے سفید آپکے آگے
کیا دیکھون بہار شفق شام غریبان
برسون گل خورشید و گل ماہ کو دیکھا
بلبل کے لبھانے کو نیا رنگ ہین لائے
کوچے مین رگ گل کے کرو شوق سے گلگشت
جو تجھ کو سموم سمجھین اگر پھول دکھین پائین
بیاری ہو سبک وزن مین قیمت مین گران ہو
ہین صبح شہادت کی گریبان کیطرح چاک
ارباب تعلق کا تعلق نہین جاتا

جب فصل بہار آئی ہوئی زخم رسن پھول
پتے ہین اگر برگ تو ہین پھول کرن پھول
چاندی کے ہوے جاتے ہین سونیکی کرن پھول
یہ غنچہ دل ہوگا نہ بے صبح وطن پھول
تازہ کوئی دکھلائے ہین چرخ کہن پھول
لو رام کلی گانے لگے بنکے دہن پھول
بالیدہ ہین ایسے کہ فضا مین ہین چمن پھول
مرجائین مگر پہنین نہ دولہا نہ دولھن پھول
نظرونمین تمھین تول لیا ہے یہ بدن پھول
کیا ناز کے لائے ہین شہیدونکی کفن پھول
مرنے پہ بھی درکار ہی کافور کفن پھول

| | | |
|---|---|---|
| ۸۷ | گلریز ہے کیا کلک وزیر اب دم تحریر<br>پیدا تو کرے ایسی بھلا شاخ سمن پھول | ۱۷ |

نہ کیا ذبح گیا چھوڑ کے بسمل قاتل
کیون نہ انگشت شہادت سے ہون بسمل قاتل
دست نازک کی نزاکت جو ہے سر نے دیکھی
جی مین آتا ہے تری تیغ کو دل مین رکھ لون

دہن زخم پکارا کیے قاتل قاتل
تیر دستی ہین نہین تیرے انامل قاتل
ایسی ہمٹی کہ ہتیلی کا بنی تل قاتل
ایسی لیلی کو ہی چاہیے محمل قاتل

جان دین کیون نہ مرین عاشق جانباز ان پر
تیغ خون ریز پری حور شمائل قاتل

ضعف ہی جائیگی کیا خون کی چھینٹین اڑ کر
آستین کا ہی تری کوس انھین منزل قاتل

پاؤن رکھا جو حنائی تو یہ تھوکے کا لہو
دہن زخم بنے گا لب ساحل قاتل

پھیر دے گردن عشاق پہ مقتل مین چھری
رقص بسمل ہی کے قابل ہی یہ محفل قاتل

تو نے زلف عرق آلود کھائی جو مجھے
مار آبی نظر آئی یہ سلاسل قاتل

جائے کوچے مین اگر گل کے ہی پھینکو کسی سمت
تاو کو نہین ہو جن پر پائے عنادل قاتل

اثر ظلم سے تیار ہو شمشیر گلی
خاک ہو جائے ستمگر تو بنے گل قاتل

دانت پر تو نے لگائی نہین تیغ پر آب
آب مین گھول دیا زہر ہلاہل قاتل

پی گیا مین دہن زخم سے پانی ایسا
ہی زبان تیغ کے مثل لب ساحل قاتل

کیا تری تیغ نے جوہر کا چمن دکھلایا
آشیانون سے نکل آئے عنادل قاتل

سخت جان ہون مری گردن پہ چھری پھیر آکر
تیز کرنے کے لیے خوب ہی یہ سل قاتل

نیک ساعت سے چلی تھی یہ تری تیغ دوسر
سر تک آئی مرے پہونچی سر منزل قاتل

| | | |
|---|---|---|
| ۸۸ | بعد مردن بھی وہی شوق شہادت ہی **وزیر**<br>دہن زخم سے ہم کہتے ہین قاتل قاتل | ۱۶ |

دل ترا قتل پہ کیونکر نہو مائل قاتل
آب شمشیر عناصر مین ہی داخل قاتل

ہی بہت سہل شہیدان وفا سے ملنا
خون لگا لے تو شہیدون مین ہو داخل قاتل

عید قربان ہی یہی دن تو ہی قربانی کا
آج تلوار کے مانند گلے مل قاتل

ہوں جو شاعر دل گم گشتہ کا یوں حال کہا
پڑھ دیا آگے ترے مصرع بیدل قاتل

نعرۂ عاشق سے ہے گلزار میں پھولوں کی عوض
توڑے گا غنچۂ منقار عنادل قاتل

دل میں ہے عشق ترا یاد تری غم ترا
رہرؤں سے ہوئی آباد یہ منزل قاتل

قبضۂ بسمل پہ پھڑک جاتا ہے تلوار کا دم
ڈھال سے آتی ہے آواز جلاجل قاتل

کسی کروٹ کسی پہلو نہیں دیتا مجھے چین
دشمن جان ہے تری طرح جگر دل قاتل

جوہر تیغ کی زنجیر تو تو پہنا دے
بیڑیاں پاؤں کی کاٹے یہ سلاسل قاتل

کھینچے تلوار تو ہو جائے دو چندان جوبن
تیغ خم گشتہ ہلالی ہے مہ کامل قاتل

مرے سینے میں اتر آئے جگر سے دل میں
تیری تلوار کرے قطع منازل قاتل

پاؤں کر جائے نہ زنجیر سے باہر رکھوں
رگ پا بنکے لپٹ جائے سلاسل قاتل

کب پکڑ سکتا تھا ترا دست حنائی ایسا
طائر رنگ حنا ہو گیا بسمل قاتل

چار آئینہ عناصر کا اتاروں پھینکوں
زخم کھانا مجھے ہو جائیگا مشکل قاتل

یہ پیالہ ہے بنا گرد سبکروحی سے
دم شمشیر سے اوڑ جائے مرا دل قاتل

۸۹ زار ایسا غم بیتابی دل سے ہے وزیر
بن گیا ہے نگہ دیدۂ بسمل قاتل ۱۴

نالان فراق دل میں ہے ماتم سرائے دل
سینے سے آ رہی ہے صدا ہائے ہائے دل

ایسا کیا ہے تذکرۂ نالہائے دل
آنے لگی زبان سے ہماری صدائے دل

حاضر ہے لیجیے یہ اگر کام آئے دل
کچھ اور پاس ہم نہیں رکھتے سوائے دل

مقصد بر آئے میا لسئے لی تیغ یار نے
اوترا غلاف کعبہ حاجت روائے دل

آتی ہی ڈنکے کوچہ گیسو سے یہ صدا
آؤ مسافرو کہ یہان ہی سرائے دل

جز یاد دوست غیر کا خطرہ نہ آسکا
وسعت نثار تجھپہ ہوا تنگنائے دل

بو ہو کے گل مین کیا دل بلبل سما گیا
توڑا کسینے پھول تو آئی صدائے دل

جانا پڑی رخون مین بلا کا ہی سامنا
قاصد ٹھہر کہ ساتھہ کرونمین دعائے دل

مانند ریگ شیشۂ ساعت عیان ہو صاف
آئے غبار اگر نہ چھپائے صفائے دل

دنیا کو چھوڑ دے سگ دنیا کیواسطے
یہ استخوان پسند کرے کب ہمائے دل

بنکر پیالہ ہو لب میگون سے آشنا
ساقی ملا کے خاکمین دیکھے صفائے دل

جگر مین ایک آہ سے ہی گرد باد جسم
اللہ رے زور شور ترے اے ہوائے دل

رہتے ہین گرد اونکے ہوادار کے رقیب
اب شمع زندگی کو بجھا دے ہوائے دل

ای جان جسکو نقطۂ موہوم کہتے ہین
تیرا دہان تنگ ہی یا تنگنائے دل

مین سبز بخت دل کے تڑپنے سے مرگیا
چھاتی پہ ہونگ دلنے لگی آسیائے دل

کاہیدہ ہو ریاضت باطل سے جسم اگر
لیجائے سوئے خلد اوڑا کر ہوائے دل

| | | |
|---|---|---|
| ٩٠ | عزلت پسند کیون نہو صائب صفت وزیر<br>با خلق آشنا نشود آشنائے دل | ٢١ |

ہی عرش آستانۂ دولتسرائے دل
اللہ رے رتبہ حرم کبریائے دل

بھنتا ہی کیا کباب کے مانند ہائے دل
خونبار ہی جو نالۂ درد آشنائے دل

پہلو مین میرے دیکھے جو پیکان بجائے دل
سیری طرح کہے لب سوفار ہائے دل

ہر عضو تن کو درد محبت بنائے دل
وہ نی ہون بند بند سے آئے صدائے دل

ای حور اپنا جذب جو تجکو دکھائے دل
جنت سے جا رباغ عناصر مین لائے دل

پائے نگاہ یار پہسلتا ہی بار بار
پیدا کرے نہ گرد کدورت صفائے دل

دکھلا رہی ہی شعلۂ آواز برق طور
کیا لن ترانیون پہ ہی بانگ درائے دل

جوبن ہی آج کر لو جگہ دل مین کہتے ہین
کل ڈہونڈتے پہرینگے کدہر ہی سرائے دل

کیونکر کہون نہ قبلۂ حاجت روا اوسے
کعبے کا ہو غلاف جو اوترے قبائے دل

یہ سات آسمان جو دن رات پہرتے ہین
ہین گرد باد وادی بے انتہائے دل

جانا ہی سہل کوچۂ گیسوے یار مین
دست دعائے عاشق مضطر ہی پائے دل

اک تار آستین ہین یہ نہ اطلس سپہر
دامان حشر سایۂ جیب قبائے دل

گلشن مین یہ ہوا دل بلبل کی بندھ گئی
آئی شکست رنگ چمن سے صدائے دل

ساقی یہ جام آپ چلے سوے میکدہ
دست سبو کیطرح سے پیدا ہو پائے دل

بہنے لگے ہین چشم دل مضطرب سے اشک
دانے اوگل رہی ہی ہر دمی آسیائے دل

بیتابیون سے رات پھر جو ادھر ادھر
داغ درون سینہ بنے نقش پائے دل

آنکھین لہو بہاتین جو ساغر سے گر گرے
شیشہ جو گر پڑے تو مرا ٹوٹ جائے دل

کشتے کو میری تیغ کے لائی ہی کیا ثبات
ای دوستو ہی باد مخالف ہوائے دل

پیسی اب اسقدر نہ رہی گرد استخوان
گردش فلک کی سیکھ لی آسیائے دل

کہتے ہین لامکان جسے ہی فنائے ذات
دونون جہان ہین حلقۂ زلف دوتائے دل

راحت گئی اگر تو گیا رنج سے گذر
خالی رہے وزیر نہ مہمانسرائے دل

جسکا کھٹکا تھا وہی آیا ہی غارتگر گل
ہو کے غش گرنے لگے خاک پہ گل بر سر گل

| ۹۱ | ردیف نون | ۲۱ |
|---|---|---|

اے بتو شیفتۂ کاکل پیچان ہون مین
آج سر حلقۂ زنار پرستان ہون مین

مین جو کافر ہوا تو ضد سے مسلمان ہوا
اب تو کافر ہو تو پھر ضد سے مسلمان ہون مین

جلد یارب کہین پھر جائے گلے پر خنجر
دیر سے منتظر جنبش مژگان ہون مین

کیا محبت ہی جو چھیڑے اوسے صدمہ ہو مجھے
وان جو ہو زلف مین کنگھی تو پریشان ہون مین

دوسرے تیسرے تلوار کا پانی دینا
ہر گل زخم سے قاتل چمنستان ہون مین

ناتوانی سے نہ آیا کبھی لب تک نالہ
اے اجل آکہ لب گور سے نالان ہون مین

کیا خالق نے قد عاشق و معشوق مین فرق
یار ہی سرو روان سرو چراغان ہون مین

کب یہ کہتا ہون کہ گل کے ہو رہون گلشن مین
کاش خار سر دیوار گلستان ہون مین

شکل سوفار جدا لب سے رہے لب یارب
پاؤن تا عمر جدائی مین جو خندان ہون مین

شہر محشر ہوا بدنام فغان مین کی
باعث برہمی بزم خموشان ہون مین

چاہیے تھا ہی یوسف سے زلیخا کہتی
تو رہا قید سے ہو قابل زندان ہون مین

آدمیت تری دیکھے تو ٹھہر جائے دم
یہ تمنا ہے پری کو بھی کہ انسان ہون مین

بس دلا ضبط فغان کر کہ بہت رنج دیے
کوئی دم شاد کن خاطر یاران ہون مین

اپنے جامے سے ہون باہر دم جوش گریہ
یہ شہو مجھسے کہ منت کش داماں ہون مین

ہند مین ہوئے نہ برباد مرے مشت غبار
ای خدا خاک در شاہ شہیدان ہونگین

ای فلک اتنو شب وصل کا ہونا معلوم
صبح محشر کیطرح چاک گریبان ہونگین

استخوان کا مرے سوفار بنایا اوس نے
جاے گریہ ہی کہ اسطرح سے خندان ہونگین

کیا ہی برگشتہ وہ بت مجھسے ہی اللہ اللہ
اتنی تقصیر ہوی ہی کہ مسلمان ہونگین

کیون ہوا ہونگین تیرے ہاتھ سے ٹکڑے ٹکڑے
نہ تو دامن ہون مین قاتل نہ گریبان ہونگین

کیا اک بات ہین تسخیر پریزادون کو
زیب دیتا ہی کہون آج سلیمان ہونگین

| | | |
|---|---|---|
| ۹۲ | میرے شاگرد تلک صاحب دیوان ہین فرید<br>کیا ہی پروا نہ اگر صاحب دیوان ہونگین | ۱۹ |

وحدت اک گل کا کیا کرتے ہین
منہ سے یان پھول جھڑا کرتے ہین

ذبح کرنا تو ہمین ای صیاد
یہ نکمنا کہ رہا کرتے ہین

اپنے گلزار محبت مین صبا
ہوش بلبل کے اڑا کرتے ہین

کھول دیتا ہی تصور در یار
آنکھہ جب بند کیا کرتے ہین

یہ ترے عہد مین ہی ظلم کی رسم
نیچے خون مین بجھا کرتے ہین

سن لین کافر جو ہون گوش شنوا
سارے بت حمد خدا کرتے ہین

کبھی ہوتی ہی جدا اون سے رنجش
آپ ہم اپنا گلا کرتے ہین

| | | |
|---|---|---|
| ہو غنی بوسۂ لب دے ڈالو | | ہم فقیرانہ صدا کرتے ہین |
| جنس دل جانچ کے لیتے ہین یہ شوخ | | نظرون مین تول لیا کرتے ہین |
| عاشق اوس سرو کے ہین کیا صوفی | | ذکر قمری جو کیا کرتے ہین |
| کوے قاتل کا یہ قاصد ہی پتا | قطعہ | نامہ بر قتل ہوا کرتے ہین |
| پڑے رہتے ہین خطون کے پرزے | | پر کبوتر کے اوڑا کرتے ہین |
| تیری زلفون سے اوسے کیا نسبت | | مشک کہتے ہین خطا کرتے ہین |
| نامہ بر ہین جو کبوتر اوسکے | | چاہ یوسف مین رہا کرتے ہین |
| مرہم سبز لگاتے ہین جو وہ | | میرے زخمون کو ہرا کرتے ہین |
| اوسکا خط دیکھتے ہین جب صیاد | | طوطے ہاتھون کے اوڑا کرتے ہین |
| ہی وہ بازار مرے یوسف کا | | مشتری جس مین بکا کرتے ہین |
| صبح کو ہم عوض آئینہ | | منہ ترا دیکھ لیا کرتے ہین |
| ۹۳ | کشتۂ تیغ تبسم ہون وزیر<br>دہن زخم ہنسا کرتے ہین | ۱۵ |
| ستم ایجاد جفا کرتے ہین | | ستم ایجاد کیا کرتے ہین |
| جو ترے کوچے سے آجاتا ہی | | پاؤن ہم چوم لیا کرتے ہین |
| دو زبانون سے سدا مار سیاہ | | صفت زلف دوتا کرتے ہین |
| زلف کو کالی بلا کہتے ہین غیر | | ہم بلائین جو لیا کرتے ہین |

آسیا ہی ہمین وہ گردش چشم
یعنی ہم اوسپہ پسا کرتے ہین

جستجو مین تری اوحید فگن
طائر رنگ اوڑا کرتے ہین

صدقے ہونے کو تری ابرو کے
صورت چشم پھرا کرتے ہین

نقد دل دے کے لڑتے ہین ہم آنکھ
قصے یون مول لیا کرتے ہین

سب اوٹھین کہتے ہین رشک دریا
تیرے کپڑے جو سیا کرتے ہین

کوی زنار پہنتے ہین ہم
بہت عبث دھاگے دیا کرتے ہین

سنکے بیتین مری ہوتا ہی جنون
نکتہ چین تنکے چنا کرتے ہین

ذکر یوسف جو کرون تو وہ کہے
ایسے ہم مول لیا کرتے ہین

کسی دل سوختہ کو ٹھکرایا
کہتے ہو تلوے جلا کرتے ہین

رشک ہی بات نہ قاتل سے کرے
دہن زخم سیا کرتے ہین

۹۴ دیکھنے پاتے نہ تھے جنکو وزیر
اب وہ آنکھون مین رہا کرتے ہین ۴۲

کسقدر ہی فرق یوسف مین اور اپنے یار مین
گھر خریدار اسکے آتین وہ بکے بازار مین

آنکھ اوٹھاکر جسنے دیکھا مجکو وہ نالان ہوا
تار مطرب کا ہوا عالم نگہ کے تار مین

تھی جبھی یاد زلف و رخ تو خط مین بھی ہین نے لکھین
خط سنبل مین کئی سطرین کئی گلزار مین

سنگ طفلان کھا چلے لیجیل سو صحرا جنون
سیکڑون پتھر پڑے ہین دامن کہسار مین

عشق گلرویان ہمین بلبل نہین ہی رضی
ہی خط تقدیر بھی لکھا خط گلزار مین

پاؤن پر منہدی گرے گر تو گرے جانیگا عزم
گل کرین نالے شکست رنگ سے گلزار مین

خو بر و بتقید رہو جائین اگر ہون ہرزہ گرد
پھول دو کوڑیکے ہون جائین اگر بازار مین

اوسنے دروازہ کیا تھا بند اگر ای تیر آہ
سیکڑون روزن بنانے تھے تجھے دیوار مین

سلسلہ رکھتا ہی میرا کفر کچھ اسلام سے
ہین کہین تسبیح کے دانے مری زنار مین

یاد مین اک بت کے جب بہنے لگا دریای اشک
موج کا عالم نظر آیا مری زنار مین

ای صنم کیون ہو نہ زاہد کو گمان تسبیح کا
دین ہین سو گرہین جنون نے توڑ کر زنار مین

ہاتھ منہ پر رکھ کی وہ بت کھل کھلا کر ہنس پڑا
مل گئے موتی سے دندان موتیا کے ہار مین

اور قاصد سے نہ خط مجھ دل جلے کا جا سکا
نامہ باندھا ہین نے بال مرغ آتشخوار مین

شمع کشتہ جنبش دامن سے روشن ہو گئی
کسقدر ای جان گرمی ہی تری رفتار مین

رات تو ہوتی ہی بھاری مردم بیمار کو
کیون سبک ہو نمین سیہ بختی تہی چشم یار مین

جو ہر دن پر اوسکے ہو جاتا ہی موجونکا گمان
کسقدر ہی آب ای قاتل تری تلوار مین

کیا ہی لپٹا ہی دل صد چاک تیری زلف سے
عشق پیچان بنگئی کنگھی ترے گلزار مین

چشم کی گردش مین ہی اب دشت پیمائی کا رنج
اشک گویا آبلے ہین ہر مژہ کے خار مین

کیون نہ ٹانکی فصل گل مین ٹوٹین ای وحشت کہی
جیب کے تارونسے بخیہ زخم دامندار مین

چبھ گیا کانٹا فلک کے ماہ نو اسکو نہ جان
یہ بھی ساتھ اپنے پھرا تھا وادی پرخار مین

غیر کے دلمین کبھی اب رہنے لگی ہی یاد دوست
کیون نہ کھاؤن خار ہین ہی نکہت گل خار مین

میری گردنمین گریبان طوق قمری بن گیا
سر جھکایا ہی جو یاد سرو خوش رفتار مین

روے روشن سرخ رو ہی زلف پیچان و سیاہ
منہ یہ کہدن فرق جہوہی کافر و دیندار ہین

مژدہ ای بلبل کہ آپونہچا ہی صیاد بہار
بجہ گئے گلدام وہیج بوسے گل گلزار ہین

پہرتے ہین مستی ہین میکش گردیدانونکی طرح
ہی خم مے شمع روشن خانہ خمار ہین

ہو جواب تخت سلیمان تختہ تابوت ہی
سو رہا ہون اک پری کے سایہ دیوار ہین

جسن ہین پر پاؤن رکہون وہ زمین شعر ہی
مثل خامہ نقش پا میرے ہلین اشعار ہین

یار کی جانب جو دیکہین یہ حمیت ہی صبا
خاک میری ڈال دینا دیدہ اغیار ہین

دیکہہ لے گلزار عالم مین ہی کم ظالم کو عیش
پہول کتنے ہین سپر مین ایک پہل تلوار ہین

کردیا زندان کو گلشن ہین وہ ہون رنگین خیال
آشیان بلبل نے باندہا روزن دیوار ہین

اپنے پاؤن کے بہی ہم ای ضعف شرمندہ نہین
جب خود رفتہ ہوے جا پہنچے کوے یار ہین

| | | |
|---|---|---|
| ۹۵ | وہ پریرو حور سے بہتر کہین ہی ای وزیر<br>نازنین انداز مین رفتار مین گفتار مین | ۴۹ |

اوٹھا اوٹھا کے جو پردہ نگاہ کرتے ہین
ہمارے دلمین وہ در پردہ راہ کرتے ہین

ثواب جانکے زاہد گناہ کرتے ہین
ہی دل بہی کعبہ ہم اسکو سیاہ کرتے ہین

تو وہ ہی گل کہ جو تجہہ پر نگاہ کرتے ہین
شکست رنگ سے گل آہ واہ کرتے ہین

حسین غسل مین جسدم نگاہ کرتے ہین
ہر ایک داغ کو ماہی کے ماہ کرتے ہین

اگر ہلال کی جانب نگاہ کرتے ہین
تجہی کو یاد ہم ای کج کلاہ کرتے ہین

لگا کے سرمہ وہ جسدم نگاہ کرتے ہین
فلک پہ برق کو ابر سیاہ کرتے ہین

دکھاتا ہی جو ہمین کاٹ تیغ قاتل کا
دہان زخم سے ہم واہ واہ کرتے ہین

بنایا مثل صبا ہمکو ناتوانی نے
گذار باغ سے روزن کی راہ کرتے ہین

نکیون ہو سرمے پہ گرد سیاہ کا دھوکا
مژہ پہ فوج کا سب اشتباہ کرتے ہین

چمک رہا ہی ستارہ سا کیا یہ ای دربان
مگر وہ روزن در سے نگاہ کرتے ہین

یہ کسکے منہ سے جھڑتے پھول باتین کرتے نہین
چمن کا غنچے پہ سب اشتباہ کرتے ہین

نہ آؤ خوش رہو جسجا رہو مرے صاحب
ملو و یا نہ ملو ہم نباہ کرتے ہین

لکھی ہی حسن نے فارغخطی یہ خط نہ سمجھ
جو تل نکلتے ہین مہرین گواہ کرتے ہین

برنگ اشک نہین خوف دوری منزل
کہ ایک گام مین ہم قطع راہ کرتے ہین

دلا دلا کے کسی بت کی یاد کرتے ہین قتل
مدام راہ زنی سنگ راہ کرتے ہین

وہ عندلیب ہون فریاد میری سن سن کر
چمن کے غنچہ و گل آہ آہ کرتے ہین

ہمارے خون کی گواہی کو جاتے ہین جو وہان
قبول اپنی شہادت گواہ کرتے ہین

جو دیکھے سرو تو ای گل ہوا مجھے ثابت
ترے فراق مین گلشن بھی آہ کرتے ہین

مزا فرشتون سے پوچھ آدمی کے چاہنے کا
کنوین مین آج تلک چاہ چاہ کرتے ہین

نہین ہی تجھسے ہمین کچھ بھی ای فلک شکوہ
ستم جو کرتے ہین یہ شب سیاہ کرتے ہین

ذرا سے جرم پہ جھانکے کنوین فرشتون نے
یہ آدمی ہین کہ کیا کیا گناہ کرتے ہین

جنون ہی سینے سے آنکھون مین آمد دل
مژہ کے خار کو اب فرش راہ کرتے ہین

یہ عندلیب ہین گلشن قفس کو ہم کر دین
کہ پھول جھڑتے ہین جسوقت آہ کرتے ہین

| | |
|---|---|
| کسی پری کی جدائی مین ہون یہ کاہیدہ<br>سیاہ کار وہ ہین مثل خامہ چلتے ہین جب<br>جو کعبے جاتے ہین بتخانے سے کبھی اٹھکر<br>لکھین سمجھ کے گناہونکو کاتب اعمال<br>ذرا ہماری وفا دن پہ بیوفا تو نہ بھول | کہ لوگ شبہہ مردم گیاہ کرتے ہین<br>زمین کو نقش قدم سے سیاہ کرتے ہین<br>تو سنگسار ہمین سنگ راہ کرتے ہین<br>بشر تو کیا ہین فرشتے گناہ کرتے ہین<br>کہ ہفتہ دوست سے دو دن کی چاہ کرتے ہین |

| | | |
|---|---|---|
| ۹۶ | بجاے تاج تو رکھ اپنے سر پہ داغ جنون<br>وزیر آج تجھے بادشاہ کرتے ہین | ۴۰ |

| | |
|---|---|
| تماشا دیکھنا ہی وہ اثر اون چشم جادو مین<br>اسیر انکے لیے دانے تو ہین زنجیر گیسو مین<br>بجا ہی رہتے ہین تیوری سے بل جو اوسکی ابرو مین<br>وضو کرنا ہی مجکو آج آب تیغ بران سے<br>تجھے کیا طعن سے زاہد یہ اپنی اپنی قسمت ہی<br>نہ سمجھو ماہ نو مضمون نیا جو ہاتھ آتا ہی<br>الجھنے سے مرے تو پیچ تاب اتنا نہ کھایا کر<br>حنائی ہاتھ سے شانہ نہ کیجے پیچ ہی اسمین<br>تجھے جب دیکھتے تھے شانہ بین چھٹتے ہین کبھی<br>گرے قدمونپہ مہندی اور دکھائی شبنم آئینہ | اشارے یہ کرے کی رقص پتلی چشم آہو مین<br>ارے بیداد گر کچھ آپ بھی ہی تیغ ابرو مین<br>ہی آہوے چشم کیونکر بل نہو مین شاخ آہو مین<br>کرونگا سجدے اے قاتل تری محراب ابرو مین<br>کوئی سجدے کرے محراب مین اور کوئی ابرو مین<br>مہینے مین کہا کرتا ہون مصرع وصف ابرو مین<br>کرون کیا دل مرا الجھا ہوا ہی اسیر اسکے گیسو مین<br>کف رنگین کی مچھلی پھنس بچانے دام گیسو مین<br>دل صد چاک سے ہوگا شانہ اسکے گیسو مین<br>کرے کنگھی چمن سے لیکے سنبل تیرے گیسو مین |

بغل مین یار ہی اور جام مئے بھر بھر کے پیتے ہین
ہمارے ہاتھ مین ہی آفتاب اور ماہ پہلو مین

مین وہ ہون دشت پیما ذکر میرا گر کرے کوئی
پڑین کانٹے زبان مین آبلے پڑ جائین تالو مین

سمجھ کر دام تڑپے کیون نہ مچھلی میرے بازو کی
گئی ہین بال زلف یار کے تعویذ بازو مین

تو وہ خوش چشم ہی طفلی مین تیرا دل لبھانے کو
کیا کرتی تھی اکثر رقص پتلی چشم آہو مین

تسلسل اشک کا ہو جاے تسبیح سلیمانی
اگر روؤن مین یاد سرمہ چشم پریرو مین

اگر کعبہ بھی تم ہوتے کبھی سجدہ نکرتے ہم
بتو واللہ دل ہوتا جو اپنا اپنے قابو مین

جو خال چشم جانان دیدہ انصاف سے دیکھے
ندامت کش ہو بیٹھے نہ پتلی چشم آہو مین

صفائی جسقدر اسمین ہی اوتنے پیچ ہین اوسمین
پھسل کتے ہیرے چہرے سے نگہ پھنستی ہی گیسو مین

جبین والفجر ہی واللیل گیسوے معنبر ہی
خط رخ سورہ یوسف ہی اونکے مصحف رو مین

تلین اعمال جسدم اے خدا ہم بت پرستونکے
براے وزن ہی سنگ صنم اک سو ترازو مین

یہ سمجھا ہر منجم برج میزان مین قمر آیا
جو تل کیواسطے بیٹھا کبھی وہ مہ ترازو مین

مین وہ ہون آبلہ پا روز محشر بھی یہ خواہش ہی
مرے اعمال کانٹے مین تلین سب کے ترازو مین

زمین جو مین نکالون آسمان سمجھین اوسے شاعر
کہین سب ماہ نو مصرع کہون گر وصف ابرو مین

تری پاپوش گلگشت چمن کو اے صنم جائے
کہ تیری کفش کے گل ہین فزون پھولونسے خوشبو مین

چھری پھولونکی ہی تلوار اسے دست گلگون کے
ہر اک گل سے زیادہ ہین سپر کے پھول خوشبو مین

کہین مکتوب میرا اوس بت مغرور تک پہنچے
خدا کا نام لیکر نامہ باندھا بال آہو مین

جو ہین خوش چشم اونھین کیا احتیاج زیب و زینت ہی
کوئی سرمہ لگاتا ہی بھلا کب چشم آہو مین

دکھاؤن دیدۂ حیران کا اوس خودبین کو آئینہ | دل صد چاک سے شانہ کرون اوسکے گیسو مین
مرے تار کفن نالان رہینگے بعد مرنے کے | کہ بیتابی سے ہی مضراب کا عالم ہر اک مو مین

۹۷ | وزیر آغوش یان فرقت مین بھی خالی نہین رہتی
نہین ہی یار اگر تو درد ہی مدت سے پہلو مین | ۱۵

ہاتھ مین سلسلۂ زلف گرہ گیر نہین | زور دیوانہ ہون مین بستۂ زنجیر نہین
فاختہ کی طرح دیوانون مین توقیر نہین | طوق گردن ہی یہ پاؤن مین زنجیر نہین
قتل ہونگا مین تری تیغ سے یہ لکھا ہی | خط تقدیر یہ ہی جوہر شمشیر نہین
دیکھ اے چشم مرے نقش تصور کا اثر | کون ہے اشک مین اوس طفل کے تصویر نہین
دہن یار کو دیکھا ہی یہ کس منہ سے کہون | ہی وہ خواب کہ جسکی کوئی تعبیر نہین
ہون وہ دیوانہ گردن مثل گریبان گھٹے | صورت فاختہ یان طوق گلوگیر نہین
سیکڑون سلسلۂ زلف مین ہین جسکی مرید | نوجوان ہی وہ ابھی جان جہان پیر نہین
قتل کو شمع صفت مین ہون سراپا گردن | پر وہ کہتا ہی مری تیغ تو گلگیر نہین
گالیان دیکے وہ قائل ہوے مین چپ ہو رہا | خامشی سے کبھی بہتر کوئی تقریر نہین
سامنا کیا کرے دل اوس مژہ و ابرو کا | صاحب فوج نہین صاحب شمشیر نہین
تو جو ہو گرم سخن کیون نہ تکے منہ بلبل | دہن غنچۂ گل قابل تقریر نہین
کونسا طائر مضمون ہی نہین ہی جو ہدف | اپنا ہر مصرع برجستہ کم از تیر نہین
استخوان کا مرے چوکا نہ نشانہ اک بار | اوس کماندار رہا ہی یہ ترا تیر نہین

| | | |
|---|---|---|
| خط عاشق سے جو نفرت تھی نکل آیا خط | | کونسا جرم ہی جسکے لیے تعزیر نہین |
| ٩٥ | برش تیغ کا کچھ وصف بیان کرتے وزیر<br>دہن زخم مگر قابل تقریر نہین | ١٤ |

اسقدر ہم ناتوان وزار ہین — بازو اپنے مچھلیون کے خار ہین

چاک چاک اپنا گریبان ہو چکا — اندنون دست جنون بیکار ہین

روتے ہین اشکون کے بدلے خون گرم — ابر ہین ہم لیکن آتشبار ہین

جاتے ہین گلشن سے لے او باغبان — ہم اگر تیری نظر مین خار ہین

آستین سے پوچھیے کاہے کو اشک — ابتو منہ پر زخم دامندار ہین

دیکھ کر تجکو مگر حیران ہوے — آینے جو پشت بر دیوار ہین

لے اوڑ ای وحشت کہ اپنے پاون کے — منتظر خار سر دیوار ہین

آنکھین ہین غمخوار تیری ای مسیح — کیا ہی بے پرہیز یہ بیمار ہین

خود بخود اپنا جنازہ ہی روان — ہم یہ کسکے کشتۂ رفتار ہین

سایۂ غنچہ مین آیا خواب مرگ — واہ کیا طالع مرے بیدار ہین

ہم ہین رنجور اپنے اشک و آہ سے — ہی بری آب و ہوا بیمار ہین

ابتو ہی منہ کا برسنا اپنے ہاتھ — آستینین ابر دریا بار ہین

سرو شمشاد و صنوبر باغ مین — نقشہ ہاے قامت دلدار ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩٩ | کیون ہین بیزار ان وزون وزیر | ہم جو اپنی زیست سے بیزار ہین | ٢٤ |

خواب میں دست تصور بھی کبھی محرم نہیں
بیدماغ ایسا ہوں بزم مے میں بھی خرم نہیں
ہاتھ میں لب اک پری کے کاکل پرخم نہیں
ہو چکی تم سے مسیحائی دل بیمار کی
اوسکی صورت کو سلیمان دیکھکر کہنے لگا
کیا کروں گلگشت گلشن اے جنوں فرقت میں
ہے مری بزم عزا میں وہ مہ تابان شریک
مثل گوہر ہے مہیا آب و دانہ غیب سے
اپنے آگے سرفرازی ہے دلا سرگشتگی
تب مزا ہے یار ہر اک زخم پر چھڑکے نمک
سیل بھی آئے تو آئینہ ہے بے دیوار کا
منعموں نے صرف کی تعمیر میں عمر عزیز
گل جو ہنستے ہیں تو کیوں روتی ہے شبنم باغ میں
طور سنگ آستان ہے سر شرر ہو برق طور
آب خنجر بھی گوارا ہے پلائے خود جو وہ
اک پری پیکر کی گردن میں پڑے رہتے ہیں ہاتھ
دیدہ تر سے نہ دیکھوں سوئے آب زندگی

اے پری عنقا سے کچھ انگیا کی چڑیا کم نہیں
دور ساغر ساقیا دوران سے کم نہیں
وہ سلیمان ہوں کہ جسکے قبضے میں خاتم نہیں
دیکھو تو بالے کی مچھلی کو کہ ہمیں قسم نہیں
سچ تو یہ ہے آدمی بھی کچھ پری سے کم نہیں
خار ہے یہ گل نہیں ہے آبلہ شبنم نہیں
ہالۂ مہتاب ہے یہ حلقۂ ماتم نہیں
ہیں قناعت پیشہ ہوں منت کش حاتم نہیں
گر زمیں بھی پھرنے لگے تو تماشے سے کم نہیں
لطف کیا ہے پھول تو ہیں قطرۂ شبنم نہیں
گھر مرا معمور حیرت ہے مجھے کچھ غم نہیں
یہ سمجھے خانۂ تن کی بنا محکم نہیں
گلشن عالم میں گر شادی و غم توام نہیں
لن ترانی سے صدائے زنجیر در کی کم نہیں
یار قاتل ہو تو زخم اے دل کم از مرہم نہیں
دست خم گشتہ میں خاتم کب سلیمان ہم نہیں
سامنے مجھ تشنہ لب کے قدر جام جم نہیں

رہتی ہے میری کیا کیا المین کتی ہین عدو
ورنہ کاٹ اوس تیغ مین کم ہی کہ جسمین جوہر نہین

ہون وہ سرگشتہ کہ میرے نام کی تاثیر سے
مہر مین سنگ فلاخن سے نگین کچھ کم نہین

خشک آنسو ہوگئے گرنے لگے لخت جگر
نکلے ہین جگنو مگر برسات ای ہمدم نہین

ہمکو اس حیرت سرا مین کھ نگریان ای فلک
گلشن تصویر کو آتش سے کم شبنم نہین

بوٹی بوٹی ہی پھڑکتی واہ ری شوخی تری
دست رنگین کی بھی مچھلی کو قرار اک دم نہین

تیری آنکھون کے تصور کا ہجوم ایسا ہوا
آہوونکو بھی مرے صحرا مین جا رم نہین

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۰ | کھاتے کھاتے غم بھی ہو جائے گا راحت ای وزیر<br>سم اگر کھانے کی عادت ہو گئی تو سم نہین | ۲۸ |

ای پری مرنے کا مجھ وحشی کے کسکو غم نہین
حلقۂ ماتم سے زنجیرون کے حلقے کم نہین

یار تنہا گھر مین ہی افسوس لیکن ہم نہین
حور تو ہی گلشن فردوس مین آدم نہین

کب ہمیشہ دیو کے قبضے مین انگشتر رہی
حلقۂ گیسو جو دست غیر مین ہی غم نہین

گردش چشم سیہ نے یہ بھلائی چوکڑی
آہوونکو روبرو تیرے مجال رم نہین

شور قلقل ساقیا ہی صاف نالہ صور کا
گر یہی ہی بدمغی دیکھنا پھر ہم نہین

آتش حسن اور بھڑکی منہ پہ جو آیا عرق
سنہ چراغ برق کو روغن سے ہرگز کم نہین

بے زبانی سے ہین دعوائے سلیمانی کرون
مہر خاموشی لب ہرگز کم از خاتم نہین

اوس بھبھوکے نے چمن مین جا کے کین ہین میان
آگیا ہی عارض گل پر عرق شبنم نہین

اوڑ چلی ساقی بطرمی یہ بہنا موج شراب
بزم مے سے ہجر مین کسکو خیال رم نہین

خاک کردا اوسکی رہا کرتی ہی بنکر گرد باد
بعد مردن بھی ہماری بدگمانی کم نہین

دیکھکر تیرے گل عارض کو ایسے ہین خجل
پانی پانی ہین گل تر اوس پہ ہی شبنم نہین

ہر تو افگن ہی جو تیرا خندۂ دندان نما
ہین صدف یہ گل نہین گوہر ہین یہ شبنم نہین

ہون وہ مشتاق شہادت ہو پیدا کٹکے سر
تیغ اگر گلگیر ہی تو شمع سے بین کم نہین

آئی ہی اوس مہروش کے یہ ہوا رنگ چمن
ہر گل تصویر ہر گل نام کو شبنم نہین

چہرہ ہی ملک سلیمان سو وہ ہی زیر نگین
اوس پری کا حلقۂ گیسو کم از خاتم نہین

دیکھ او سرکش نہین کستی ہی تیغ خانہ ساز
فرق اصالت مین ہی جوہر تو اخلع خم نہین

جام کو گردش فراق یار مین دشوار ہی
ساقیا یہ می کے قطرے آبلوں سے کم نہین

تیغ رہتی ہی گلے پر فرقت دلدار مین
جز دم شمشیر بران اب کوئی ہمدم نہین

دیکھتا ہون جسکو مین دلگیر آتا ہی نظر
گلشن تصویر ہی یہ گلشن عالم نہین

وہ گلابی ہی کٹوری جیب گل جس پر ہی چاک
دیکھکر انگیا کی چڑیا بلبلون مین دم نہین

ہی گلو شادی زیادہ مورد اندوہ ہی
نکلے ہین آنسو بہت ہنسنے سے یہ شبنم نہین

تو نہ آیا ہو گئین فرقت مین ہان آنکھین سفید
صبح تو ظاہر ہوی پر نیر اعظم نہین

اوسکے گلتکیے کو رکھو سینۂ مجروح پر
مرہم کافور کے پھاہے سے مجکو کم نہین

کان کے پردے ہین آواز اوسکی گر چھپ گئی
یار سے شرم و حیا کی گفتگو بھی کم نہین

کشتۂ تیغ تبسم ہون کہو جراح سے
میرے زخمون کے لیے غیر از نمک مرہم نہین

شرم سے ہی پانی پانی پڑے گلگون دیکھکر
آئینہ بھی روبرو تیرے کم از شبنم نہین

| | |
|---|---|
| دونو آنکھون کا تری شاید پڑا ہی ہے یہ عکس | مغز بادام ای پری یہ بے سبب توام نہین |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۱ | بوسۂ شمشیر قاتل کی تمنا ہین وزیر<br>عمر گذری ہی لب زخم جگر باہم نہین | ۱۵ |

| | |
|---|---|
| تیغ وہ آبدار لاتے ہین | دیکھیے پیاس کب بجھاتے ہین |
| پاؤن پڑتی ہی اپنے جب زنجیر | طوق کو ہم گلے لگاتے ہین |
| زخم پر میرے کیون نہ چھڑکین نمک | عشق کا وہ مزا چکھاتے ہین |
| زلف پر خم کو کب چھوا مین نے | آپ کیون پیچ تاب کھاتے ہین |
| شکل آئینہ اونسے صاف ہین ہم | جو ہمین خاک مین ملاتے ہین |
| حشر برپا ہوا خرام نکر | مردے قبرون سے نکلے آتے ہین |
| ہی کبوتر جو نامہ بر میرا | چٹکیون مین اوسے اوڑاتے ہین |
| عشق چاہ ذقن کیا تو ہی دل | دیکھنا کیا کنوین جھنکاتے ہین |
| خنجر آبدار سے قاتل | میرے دل کی لگی بجھاتے ہین |
| ہم خریدار تو ہین مژگان کے | کیون وہ خنجر گلے لگاتے ہین |
| گل زخم اب بچین گے تیر سے کب | بلبلون کے وہ پر لگاتے ہین |
| وعدہ دیدار کا کیا ہی اگر | لن ترانی کسے سناتے ہین |
| تو بھی دکھلا دے کعبۂ ابرو | ہم بھی دست دعا اوٹھاتے ہین |
| جو کبوتر گیا ہوا وہ گلی | اوس پہ گل نامہ بر بھی کھاتے ہین |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۲ | خط مین لکھتے ہین شوق دید و زیر<br>آج ہم قسمت آزماتے ہین | ۲۵ |

قوت بازو ہوئی ہین ای سمن بر انگلیان — طائر رنگ حنا کو بنگئین پر انگلیان

پار گذرین دل کے جب کہدین جگر پر انگلیان — تیر دستی بنگئی ہین ای ستمگر انگلیان

کیا ہی نسورن پر چڑھی ہین ای ستمگر انگلیان — پھیرتی ہین پنجۂ خورشید محشر انگلیان

گر تواضع جو ہو پست و بلند دہر کا — جب ملین جھک کر ہوین پانچون برابر انگلیان

لون بلائین مین تو وہ گل کھل کھلا کر ہنس پڑے — گل کھلاتین صورت غنچہ چٹک کر انگلیان

او جوانی آمد پیری کی ہیبت دیکھنا — کانپتی ہین کسقدر رعشہ سے تھر تھر انگلیان

ہاتھ مین لیجا تن لاغر مرا نامے کے ساتھ — ڈر نہ ای قاصد کہ جھہ ہوتی ہین اکثر انگلیان

بل بے مستی مٹی پاتی ہی پسینے کی طرح — گردن مینا سے ای ساقی ہین بہتر انگلیان

دست وحشت نے کیا ٹکڑے گریبان قرار — جھانکنے مین کیسی تھین ویسے باہر انگلیان

ہوگا صحبت کا اثر دزد حنا سے ربط ہی — دل چرا لیجائینگی اب چور بنکر انگلیان

جام خالی پر رکھا کیون بہت گلگون ساقیا — کیا گلابی کیطرح بھر دینگی ساغر انگلیان

طوق قمری کا گمان ہوتا ہی چھلون پر ترے — کیا ہین ای شمشاد قد شاخ صنوبر انگلیان

رکھدیے کیا پاؤن گستاخی سے دست سرخ پر — لال اسقدر جو کہان تھین ای کبوتر انگلیان

واہ یا استاد کیا لکھا مخمس آپ نے — دست و پا مین پانچ پانچ اک جا بنا کر انگلیان

کم کسے سمجھین ترے دست حنائی کے شہید — سب ہین انگشت شہادت کی برابر انگلیان

ہو نہ ذوق میکشی یا ساقی کوثر اوسے
آئینہ عارض نہین یوسف ہی دکھلاتین نہ آپ
خط نہین اُس پر قیامت کا ہی کچھ تحریر حال
کون پھاڑے گا گریبان آئی گر فصل بہار
مشورت کچھ قاتلون مین ہی ہمارے قتل کی
ہر رگ تار گریبان سے ہوا جاری لہو
چل رہے ہین پاؤن نکلے بچھوے اجی ہنگام رقص
ایک ہو تو کہیے مین یہ سب کے سب مشتاق قتل
اپنے یوسف کو مرے یوسف سے تو نسبت نہ دے

شیشے نازک ہین بہت زاہد کی پتھر اونگلیان
کاٹ ڈالینگے ابھی حضرت سکندر اونگلیان
پاس رکھتے ہین بیاض صبح محشر اونگلیان
تل ہتیلی کے نہین اس ضعف چھلکر اونگلیان
بیطرح اوٹھنے لگین ہین جانب سر اونگلیان
کرتی ہین اس دست وحشت کار نشتر اونگلیان
کرتی ہین غمزہ نزیان ہر ہر قدم پر اونگلیان
ہاتھ بازو پاؤن سینہ دل جگر سر اونگلیان
اس زلیخا اسپر کٹتے ہین او سپر اونگلیان

| ۱۰۳ | شعر تر لکھے ہین وصف ساقی کوثر مین آج<br>اس وزیر اسکو ہین معجز آب کوثر اونگلیان | ۱۰ |
|---|---|---|

بھری ہی تو نے جو ساقی شراب شیشے مین
نہین نمود یہ درد شراب شیشے مین
ہی پاس ساقی مہوش شراب شیشے مین
سوائے شیشہ محل وہ کہین نہین سوتا
غروب چاہ مہ پر آفتاب رہتا ہی
گر آدمی ہی نہ ہو زیر آسمان غافل

پری اوتاری ہی اپنے حساب شیشے مین
ہوا ہی صرف کسوف آفتاب شیشے مین
بغل مین ماہ ہی اور آفتاب شیشے مین
پری کیطرح سے کرتا ہی خواب شیشے مین
نہان ہی آتش بہر کیون شراب شیشے مین
پری کیطرح نہ ہو مست خواب شیشے مین

| | |
|---|---|
| کسیکے آتے ہی ساقی کے یہ حواس گئے | شراب سیخ پہ ڈالی کباب شیشے مین |
| مرون تو شیشۂ ساعت مین میری خاک بھرے | فلک دکھائے مجھے انقلاب شیشے مین |
| وہ مست ہین کہ دم مرگ بھی دعا ہی یہی | ہماری روح پہ ہو سے تے عذاب شیشے مین |
| سوائے روز مرے میکدے مین رات کہان | فلک کیطرح سے ہی آفتاب شیشے مین |

| ۱۰۴ | وله | ۹ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| میرے نالون سے تہ و بالا ہوی اکثر زمین | زیر پا آیا فلک اور بار ہا سر پر زمین |
| ہی دیار راہ روکا بس یہی قاصد نشان | آسمان تجکو نظر آئیگی وانکی سر زمین |
| کسطرف جاؤن کہ ہمان دو بلاؤن سے نجات | آسمان گھر گھیری ہی اور یہی گھر گھر زمین |
| باری باری ہے مجھے پیسین بر رنگ آسیا | آسمان دن بھر ہے گردش مین شب بھر زمین |
| مثل خورشید آسمان جلتا ہی آہ گرم سے | کانپتی ہی ٹھنڈی سانسون سے مری تھر تھر زمین |
| جس جگہ ہین دفن قاتل تیرے مژگان کے شہید | وان عوض سبزے کے پیدا کرلی ہی نشتر زمین |
| سیکڑون اس مین گڑے محبوب جاے رشک ہی | رکھتی ہی آغوش مین کیا کیا پری پیکر زمین |
| آتش فرقت سے عالم کورۂ آتش ہوا | آسمان ہی دود ہم اخگر ہین اور مجمر زمین |
| عشق خال یار نے ایسا کیا زار و نحیف | بیٹھ رہنے کو مرے کافی ہی اب تل بھر زمین |

| ۱۰۵ | وله | ۸ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| مین سراپا مظہر اسم خدا و اللہ ہون | ہمصفیرو اس چمن مین مرغ بسم اللہ ہون |
| کس طرف جاؤن دکھاو یا محمد راہ حق | یان ہر اک گمراہ کہتا ہی مین خضر راہ ہون |

| | |
|---|---|
| ای مسیحا تیری زلفون کی درازی دیکھکر | کہتی ہی عمر خضر مین گیسو کوتاہ ہون |
| آسمان پر بھی سیہ بختی مین ہی میرا دماغ | خال ہوے مہر ہون داغ جبین ماہ ہون |
| کہ رہی ہی آسمان سے یار کے گھر کی زمین | طور ہون صحراے ایمن ہی عین تجلی گاہ ہون |
| بیٹھنا ایسا ادھر آیا ادھر راہی ہوا | دن جو ہون تو مختصر ہون شب جو ہون کوتاہ ہون |
| اللہ اللہ کیا ہی اوسکے پاؤن کی ٹھوکر کا لطف | ہی سر اک بت کی تمنا کاش سنگ راہ ہون |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۶ | روز محشر سے دو زیادہ افزون ہی اس کافر کا طول<br>اب بھی کہتی ہی شب فرقت بہت کوتاہ ہون | ۷ |

| | |
|---|---|
| گوہر اشک سے لبریز ہی سارا دامن | آج گل دامن دولت ہی ہمارا دامن |
| ای جنون باد بہاری سی نہین جنبش مین | کچھ گریبان سے کرتا ہی اشارا دامن |
| وصل کی رات ہی بگڑو نہ برابر تو رہے | پھٹ گیا میرا گریبان تمھارا دامن |
| ہیا مہ چین سے نہین یہ پھولا جینے نرگس کے | سیکڑون آنکھون سے کرتا ہی نظارا دامن |
| بہت ای دست جنون تنگ نظر آتا ہی | باندھے دامن صحرا سے ہمارا دامن |
| خوب لو پہنچا دیا ای دست جنون ہاتھون ہاتھ | مل گیا آج گریبان سے سارا دامن |
| آمد آمد مرے اشکونکی مگر سن لی ہی | جھاڑ کر گرد جو صحرا نے سنوارا دامن |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۷ | ولہ | ۹ |

| | |
|---|---|
| مثل اشک اک روز دل ہی تھا گا نثار آستین | تیر دستی ہی ترا ہر ایک تار آستین |
| ای صبا لو پہنچا دے ہاتھون ہاتھ دست یار تک | خاک دامنگیر میری ہو غبار آستین |

ہاتھ میرا ای گل تر سوکھکر کانٹا ہوا
ہی ترے دامن کے چھٹ جانے سے خار آستین

ضعف نے ایسا گھلایا فاصلہ جاتا رہا
خار دامنگیر ابروزون ہی خار آستین

دونو اپنے کام مین ایجان جان مصروف ہین
روح دامن کے تصدق دل نثار آستین

دوش پر رکھا اولٹکر کسنے دامان قبا
ہوگئی دامن کی کلیون سے بہار آستین

تھکگئے آنکھون مین آنسو آتے ہی بلبلے داغ
دیکھنا کیا کر رہے ہین انتظار آستین

اونکی زلفون کیطرح ہر عضو دشمن ہوگیا
بنگیا ہی آستین مین ہاتھ مار آستین

| ۱۰۸ | دامن گلزار ہاتھ آیا ہی اپنے ای وزیر<br>اشک گلگون سے ہی ابروزون بہار آستین | ۱۶ |
|---|---|---|

جو خاص بندے ہین وہ بندہ عوام نہین
ہزار بار جو یوسف بکے غلام نہین

بھلا ہو کیا دل زاہد مین سوز الفت حق
کبھی جلانے کے قابل چراغ خام نہین

گلا ہی چشم سخن گو سے خامشی کا ہمین
دہن کے ہونے نہ ہونے مین کچھ کلام نہین

تو آفتاب ہی زلف سیہ نہین تو نہو
چراغ روز کو کچھ احتیاج شام نہین

عزیز عاشق گمنام کا ہی دل اوسکو
نگین وہ ہاتھ مین رکھتا ہی جسمین نام نہین

بس ایک ہاتھ مین دو ہو گئی پڑھ دوگانہ عشق
جو بے نماز ہی وہ قابل سلام نہین

یہ سر جھکانا یہ منہ پھیرنا ہی بالغ دید
مری نماز مین سجدہ نہین سلام نہین

وہ مجھپہ مرنے لگے جو ہی میرے درپے قتل
الٰہی اسکے سوا اور انتقام نہین

فراق یار مین دست سبو اڑاتی ہین خاک
یہ گرد باد ہی گردش مین اپنا جام نہین

نہ ہنس رولائے گا تجکو خمار بادۂ عیش
مئ نشاط تو اس بزم مین مدام نہین

پھنسے نہ قید تعلق مین جو کہ ہی آزاد
چمن مین طائر نکہت اسیر دام نہین

وہ دل ہو چاک نہین عشق کا نشان جسمین
نگین وہ ٹوٹے محبت کا جسمین نام نہین

رہیگا ہجر کا دن کب کہی اگر شب وصل
مدام روز قیامت کو بھی قیام نہین

بنے جو بال کا پہندا تمہاری تیغ کا بال
تو مرغ جان کے لیے بہتر اس سے دام نہین

ہو وہ آتشۂ کفر و دین سے خلق ہی مست
مگر شراب یہ ہم مشرب حرام نہین

١٠٩

پکار اپنا گدا کہکے مجکو اے شہ حسن
فقیر ہون ترے در کا وزیر نام نہین

١٨

عذار یار پہ زلف سیاہ شام نہین
مگر یہ حشر کا دن ہی کہ جسکی شام نہین

فراق یار مین دو لو سے ہمکو کام نہین
ہوس سحر کی نہین آرزوے شام نہین

ولاے کعبۂ ابرو سے منہ کو کیا پھیرون
نماز ختم نہو جب تلک سلام نہین

یہ سیف آب کی مثل پری سہی قد ہی
مگر یہ عیب ہی چلتی نہین خرام نہین

کبھو نہ سرو کو اک زر خرید ہی اپنا
کیا جو بندے کو آزاد پھر غلام نہین

نہین اعادۂ طاعت کو پیشوا درکار
قضا نماز کو کچھ حاجت امام نہین

کسی طرح شب فرقت بسر نہین ہوتی
کچھ اسکو گردش ایام سے بھی کام نہین

جواب سننے بات نکلی ہو گیا مجھے اثبات
دہن وہ تنگ ہی گنجایش کلام نہین

بجھی ہی آب سے کیا تیری تیغ تیز کی آنچ
کہ خونفشان مرے دل کا کباب خام نہین

پھری ہی فرقت جانان مین چشم دختر رز
یہ گردش آنکھ کی ساقی ہی دور جام نہین

نہ دیکھا نقش قدم کا صدا آیا نہ سنے
سمند عمر سا کوئی سبک خرام نہین

برہنہ رہتی ہی شمشیر ابروی قاتل
مثال تیغ اجل حاجت نیام نہین

بندھین وہ ہاتھ حنا سے کیا ہی جن سے شہید
کچھ اور یار سے منظور انتقام نہین

نہ داغ دو شب فرقت کا انکو نام نہ لو
ابھی چراغ نہ روشن کرو کہ شام نہین

جگر سے سینے سے دل سے گذر گئی دم مین
تری طرح تری تلوار کو قیام نہین

ستارہ فلک حسن کہیے کم سن ہی
ابھی وہ چاند کا ٹکڑا مہ تمام نہین

پھرے طلب مین جو دنیا کی وہ نہین بندر آ
مثال ماہ جو گردش مین ہی امام نہین

۱۱۰
نہ خط مصحف عارض کا معتقد ہو وزیر
حروف جس مین ہون اللہ کا کلام نہین
۱۶

ہی غلط گر ترے دانتو نکو کہون تارے ہین
کہ دہن مصحف ناطق ہی یہ سیپارے ہین

اپنی ہستی مین تو آثار فنا سارے ہین
شام کو ذرے ہین اور صبح کو تم تارے ہین

کیا ہی ہرجائی حسینان جہان سارے ہین
یہ وہ اختر ہین کہ ثابت نہین سیارے ہین

ذائقہ ہونٹون کا بدلے گا نہ مسی ملیے
ہونگے یہ قند سیہ تو شکر پارے ہین

بادشاہونکی طرح پھرتے ہین ڈنکے دیتے
خار باچوب ہین اور آبلے نقارے ہین

چھپ چلے ہین خط شبرنگ سے رخسار صبیح
دن ہی کم شام کے آثار عیان سارے ہین

ساغر چشم کے سو دینے پڑینگے بوسے
شیشۂ دل کبھی توڑا تو یہ کفارے ہین

خط پہ خط روز ہالکرا اوس سے اوٹھاتی ہین / اشک کا ہیکو ہین یہ اک کی پچکاری ہین

آب جاری ہی کیا اعجاز سے اے بحر کرم / اونگلیان کاہیکو ہین لوہکے فواری ہین

مصحف رخ کو وہ دکھلاتی ہین اگر تیسون دن / نئی بھبتی مجھے سوجھی کہون سیپاری ہین

ہاتھ اگر چھو لے سے ہل جائے ید بیضا ہوہ / لعل لب اوس بت کافر کے وہ انگاری ہین

رونگٹے کب ہین ان آئینو نمین ہین لیتے بال / ہاتھ نہ انو یہ کبھی یار نے دستے ماری ہین

پشت پر ہی جو سپر خم ہوئے ہیں تیغ کی طرح / چار پھول اوسکے تمہین پتہ لونکے پشتاری ہین

روبرو رہتی ہی تصویر تصور شب و روز / اتنے لیے منت خلق آپ کے نظارے ہین

دیکھکر تجکو حسین کٹتے ہین جیہو ہین بناد / کنگھیان کیسے تئے نہیں سر پہ وان آری ہین

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۱ | دل پہ جو گذری خبر اشکون نے دی آکے وزیر<br>لاتی خلعت روال یہ ہرکارے ہین | ۱۵ |

سب کو رخسار مخطط یہ ترے پیارے ہین / بید ہندو کو مسلمان کو سیپارے ہین

منہ نظر آتا ہی آئینے وہ رخسارے ہین / اپنی بھبتی ہی یہ اور اونکی بھی نظارے ہین

زہر ان کالونمین ایسا ہی جو دیکھے مر جائے / سیکڑون سانپ ترے گیسوون نے مارے ہین

شاد ہون وصل مین کیا شام کی نوبت سنکر / کوس رحلت یہی بس صبح کو نقارے ہین

صورت شبنم ہر اک عضو بدن گریان ہی / رونگٹے جسم مین کاہیکو ہین فوارے ہین

آہ مین دلکا غبار اشکو نمین ہین لخت جگر / باد مین خاک ہی اور آب مین انگارے ہین

منہ چھپائے ہوئے ہین ناز سے طفلان حسین / اے معلم ابھی جزدان مین سیپارے ہین

پانی پانی ہین ترے آگے حسینان جہان
دست و پا تک عرق شرم سے فوارے ہین

اب بھی کہتا ہی اوسے کچھ لکھا شوق وصال
پشت قاصد پہ دلا ناموں کے پشتارے ہین

چشم جانانکی اگر دشت مین ہم بھولے ہین آ
ڈھیلے آنکھوں کے ہمین آہوون نے مارے ہین

مسی آلود نہین تیرے لب آتش رنگ
اپنی نظرون مین یہ دھوان دھار انگارے ہین

متصف دو صفتون سے ہین دو رخ عارض
پھول خوشبو ہین جلا دینے مین انگارے ہین

کھینچکر اوسکی تصاویر کہے صورت گر
یہ کیسی مصحف رخسار کے سیپارے ہین

لکھ دیا ہی مرے سینے پہ شہادت نامہ
صنعتین کہین ہین یہ تیر اوسنے نہین مارے ہین

۱۱۲ الفت چاہ زنخدان مین یہ لاغر ہون در زیر
روزن مور مری نظرون مین اندارے ہین ۱۳۱

عاشق زلف و رخ دلدار آنکھین ہو گئین
مبتلائے کافر و دیدار آنکھین ہو گئین

سرخ پلکین ہو گئین خونبار آنکھین ہو گئین
دیکھ لو اب زخم دامندار آنکھین ہو گئین

دیکھکر محو جمال یار آنکھین ہو گئین
جام ہائے شربت دیدار آنکھین ہو گئین

آنسوؤن اشک اب بہنے لگا ہی خون گرم
بھیجیو پانی کہ آتشبار آنکھین ہو گئین

لڑ گئین تمسے جو آنکھین ہو گئی اکبار صلح
کیجیے دو تین باتین چار آنکھین ہو گئین

کشتی مے لے کے ای ساقی لو پہنچ بہر خدا
بے ترے محفل مین بیدا بار آنکھین ہو گئین

ہی تصور اسکا آنکھون مین خط رخسار کا
آئنے کیطرح جوہر دار آنکھین ہو گئین

ای بت کافر ہی بس بے عیب فی امان اللہ کی
لب ترے عیسی ہین جو بیمار آنکھین ہو گئین

بہ گئیں پلکیں برنگ خس مری اشکوں کے ساتھ
چشم بد دور انکو گردش ہی عجب انداز سے
میرے پاؤں کی طرح ہیہات اب گردش میں ہیں
عین نادانی ہے اب انسے جو رکھیے چشم داشت
لخت دل یاقوت ہیں آنسو ہیں موتی آبدار
دو تو ہیں چشم سخنگو گر نہیں ہے اک دہن
عشق پنہاں دیدۂ گریاں نے ظاہر کر دیا
ابلق چشم صنم کس ناز سے گردش میں ہے
ہر کسی نے آنکھ جب ڈالی گلو سے صاف ہے
تول لیتے ہیں سدا نظروں میں جنس حسن کو
ہے تصور روز و شب کسکی طلائی رنگ کا
کہتے ہو سب دیکھتے ہیں تیری آنکھوں سے مجھے
چلیے اب صحرا سے کوئی یار انہیں دکھلائیے
پھول نرگس کے بنائے کب وہاں معمار نے
ای خدا اشاہد ہمارا تم وجہ اللہ ہو
ایسا انکو بنایا عشق تیر یار نے
پیش نرگس ہاتھ پھیلائے ہیں شاخوں سے درخت

اتنو نظروں میں گل بیخار آنکھیں ہو گئیں
ای پری آہوئے خوش رفتار آنکھیں ہو گئیں
کسکی یہ وارفتہ رفتار آنکھیں ہو گئیں
شکل مژگان بھر گئیں ہزار آنکھیں ہو گئیں
آؤ دیکھو جوہری بازار آنکھیں ہو گئیں
چپ نہ رہیے قابل گفتار آنکھیں ہو گئیں
ہنسنے کی جا ہے لب اظہار آنکھیں ہو گئیں
محبوب کا وہی ہوتی ہیں ہموار آنکھیں ہو گئیں
ہنس کے فرمایا گلے کا ہار آنکھیں ہو گئیں
پلۂ میزان مری ای یار آنکھیں ہو گئیں
چشم نرگس کیطرح زردار آنکھیں ہو گئیں
سچ کہو عیار کی بیکار آنکھیں ہو گئیں
آبلوں سے پاؤں میں دو چار آنکھیں ہو گئیں
یہ ہماری نقش بر دیوار آنکھیں ہو گئیں
جب نگہ کی بت نے تجھسے چار آنکھیں ہو گئیں
ہے ہمری تار نگہ سو فار آنکھیں ہو گئیں
کسکو دیکھینگے جو اب درکار آنکھیں ہو گئیں

جب گھڑے ہین بنگئے ہین نقش دیوار ہم
آؤ دیکھو روزن دیوار آنکھین ہوگئین

ساقی و مینا و ساغر ایک آتے ہین نظر
بادۂ وحدت سے کیا سرشار آنکھین ہوگئین

روتے روتے ہجر مین سوجی ہین یہ چشمان تر
جسم لاغر ہوگیا طیار آنکھین ہوگئین

عاشق ابرو ہون کرنا دیدہ و دانستہ قتل
جوہرون سے تمھین ای تلوار آنکھین ہوگئین

آنکھ کے ڈورون نے تیرے کچھ تو ہین دھاگی دیے
ای صنم جو باعث زنار آنکھین ہوگئین

۱۱۳
پھر گیا وہ آکے اب جاگے تو کیا حاصل فریر
سوگئے جب بخت تب بیدار آنکھین ہوگئین
۵

اوس چشم ابلق کو کہان پاتی ہین آنکھین
کیون گھورتے تصور یہ دوڑاتی ہین آنکھین

جب آنکھ لڑاؤن تو وہ شرماتی ہین آنکھین
بس دل مژگان مین چھپی جاتی ہین آنکھین

ہوتی ہین شب وصل تری دید کو پیدا
تارون کیطرح صبح کو چھپ جاتی ہین آنکھین

وحشی ہون دم نزع ہی پتھراؤ کی حسرت
اطفال سرشک آ کے پتھراتی ہین آنکھین

جاتا ہی طلب کرنے ہر اک نوح سی کشتی
دریا کو اگر دیکھ کے لہراتی ہین آنکھین

ولہ

مین کیا جہان دنگ ہی اس اختلاف مین
عارض نقاب مین ہی کہ قرآن غلاف مین

شبہے سے جسکو موے کمر خلق کہتی ہی
بس ایک رونگٹا ہی وہی جسم صاف مین

کیونکر نہ مردمک کا ہو شک اسکے خال پر
موے کمر بنا ہی مژہ چشم ناف مین

انگشت سرخ کب مسی آلود لب پہ ہی
پیدا ہوا ہی مرکز شنجرف کاف مین

| ۶ | غزل فارسی | ۱۱۴ |
|---|---|---|

به بین وقت رفتن حسرت دیدار نگار من ‏— که از نقش قدم پیداست چشم انتظار من
نگه از دیدن او چون پر پروانه می سوزد — نگه دارد چراغ از داغ دل شبهای تار من
فلک آگه از فرط حرارت کورهٔ آتش — معاذ الله فتد گر بر زمین مشت غبار من
بغیر از روی حسرت شکل دیگر در نظر ناید — به بیند گر کسی آئینهٔ لوح مزار من
اگر از سستی بختم سمند او نمی آید — بپای او رسد ای کاش این مشت غبار من
مبادا پای تو در لغزش آید گر قدم نهی — صفا با صورت آئینه می دارد غبار من

## متفرقات

کیا ترا ای غیرت لیلی ہین سودائی نہین — موج بوے زلف کی تیری جو پہنائی نہین
شوق میخواری مین ساقی یہ چلا دریاے اشک — کشتی مے اب بھی لینے کو مرے آئی نہین

## ولہ

نظروں سے دور رہنے کا پیارے گلہ نہین — دل سے قریب ایسے ہو کچھ فاصلہ نہین
ولہ
چلن انفاس کے ہین اندنون کچھ نکہت گل مین — کہ آمد شد ہے اسکی کوچہ منقار بلبل مین
ولہ
ہو نکہ بو ہے سکر وحی ایسی بلبل مین — پھری چمن کی روش کو جو رنگ گل مین
ولہ
ہمدار و ننکی آگے گر اوسے چھیڑے تو اسی طرب — جو میرے آنسو نکلے تار ہون تیر ستار مین
ولہ
زندا کو بات نہ امی شور حشر ہمکو جگا — لحد سے اوٹھ کے کہین ہم سبو سبو نکرین
جگا دیا مجھے سودے تھے مین ... ہو نہین — ابھی لحد مین نکیرین گفتگو نکرین

نوجوانون سے تهی پایا کنار پیر کو
اس کمان میں عمر بهر ہمنے نہ دیکها تیر کو

تمهی نظرون سے نہ دیکهیو عاشق دلگیر کو
کیسے تیر انداز ہو سیدها تو کر لو تیر کو

ماشاالله ڈهونڈهتے ہم کر ظالم نے شمشیر کو
چشم کیا سوفار کے بدلے ملی تهی تیر کو

ہون میں دیوانہ مری تصویر بهی کی جسنے
کهربا کے رنگ سے کهینچو مری تصویر کو

تو نہ بوسے لے سکا لیکن ترے دیوانے نے
سر دیا شمشیر کو اور دست و پا زنجیر کو

پڑتی ہے تیرے مکان پر یار جو ہر آن آنکهہ
گرد دامان نگہ منگوائی تهی تعمیر کو

ہے زبان کی صاف جنبش مصرع برجستہ مین
یار خوش تقریر کہتے ہین مری تحریر کو

حال اس غفلت کدہ کا تها عیان ورنہ الست
خواب دیکها بعد پہلے سن لیا تعبیر کو

ہٹ گئے ہین سیکڑون لے تیغا جوئی خونخوار خلق
کسکے خون گرم سے تونے بهرا شمشیر کو

تو وہ ہے قاتل کہ تیرا وصف کرنیکے لیے
منہ دیا زخمون کو تیرے اور زبان شمشیر کو

ہم وہ ہین فرہاد اے شیرین اگر کہدین قلم
دودہ سا پتهر سے جاری کرین جوئے شیر کو

دامن اس گل کا جو اٹکا پهر کے دیکها ناز سے
دے اب اے بلبل دعائین خار دامنگیر کو

جاکے چهری استخوان پر جب لگائی لوٹ تیغ
کیون نہ اے قاتل ہما کہیے تری شمشیر کو

ہاتهہ مین وحشی نہین آتا تو اطفال حسین
کهینچتے پهرتے ہین پتهر پر مری تصویر کو

پاؤن پر دشمن گرے تو جان فکر سر مین ہے
مت سمجهیو صبا سے شمع پہ گلگیر کو

بارہا بجلی گرائی شعلہ آواز نے
لن ترانی کی صدا کہیے تری تقریر کو

پستی ہی مہندی چمن مین دیکھنا رفتار یار
پھول منہ سے جھڑتے ہین سنا ذرا تقریر کو

اپنے اشکون کے سبب دریا روان ہر گھر مین ہی
ہاتھ آتین مچھلیان گھر بیٹھے ماہی گیر کو

آسمان کے پار گذرے دل نے ایسی آہ کی
اپنے ترکش نے کمان کیطرح پھینکا تیر کو

کوہکن تجھسے نہ پنہان ہو سکا اسرار عشق
ہم چھپاتے استخوان کیطرح جوے شیر کو

بہر استقبال جاؤنمین کہی تیر آپ سے
وہ نشانہ ہون جو آتے دیکھون اوسکے تیر کو

١١٦
ہوکے لاغر تیر کے مانند چھوٹے اے وزیر
کھیے اب خانہ کمان کا خانۂ زنجیر کو
١٩

دیکھ او ناوک فگن جذب دل نخچیر کو
ہی ٹھہرنا مشکل اب ترکش مین تیرے تیر کو

خو مین دیکھا در جانان سے اوٹھ سکتے نہین
پاے خفتہ چاہیے اس خواب کی تعبیر کو

اے پری تونے ہمین وحشی کہا اچھا کیا
اب کوئی ہم چھوڑتے ہین زلف کی زنجیر کو

موے آتش دیدہ دم مین بال ہو تلوار کا
شعلہ رو دست حنائی مین جو لے شمشیر کو

دامن جانان جو چھوٹا دامن صحرا لیا
دیکھ اے وحشت ہماری خاک دامنگیر کو

گر مرقع مین مرے خورشید رو کی ہو شبیہ
روز روشن دم مین وہ کر دے شب تصویر کو

رو مون زیر تیغ قاتل اسقدر دریا بہے
صورت کشتی بنا دون مین خم شمشیر کو

او نہین بھوکے سے بھلا اے شمع کیا نسبت تجھے
مثل پروانہ جلا دے جب چھوے گلگیر کو

ہاتھ اوس انگیا کی چڑیا تک پہنچ سکتا نہین
دام مین لاؤن دکھا کر دانۂ زنجیر کو

جرم کیا کیا کر رہا ہی خواب غفلت مین ہی تو
روز محشر سینوہ ہر عضو سے تعبیر کو

